وسنخر ہوگا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ٦١٠ | ٦١۵ | ٦٠٨ |
| ٦٠٩ | ٦١١ | ٦١٣ |
| ١۴ | ٦٠٧ | ٦١٢ |

# برائے بخار

مندرجہ ذیل تعویذ بخار کے لئے مجرب ہے۔ گلے میں یا بازو پر باندھنا چاہئیے۔

۷۸۶

قُلنَا یٰنَارُ کُونِی بَرْدًا وَّ سَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣١٠ | ٣١٣ | ٣١٧ | ٣٠٣ |
| ٣١٦ | ٣٠۴ | ٣٠٩ | ٣١۴ |
| ٣٠۵ | ٣١٩ | ٣١١ | ٣٠٨ |
| ٢١٢ | ٣٠٧ | ٣٠٦ | ٣١٨ |

قُلنَا یٰنَارُ کُونِی بَرْدًا وَّ سَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ

# برائے مسان

بچہ پیدا ہونے کے بعد ایک گنڈہ اکتالیس۴۱ تار سیاہ (کالے دھاگے) اس طرح بنایا جائے کہ سورۃ یٰسین شریف پڑھی جائے۔ اور ہر مبین پر



گرہ دیتا جائے۔ سات گرہ لگیں گی کیونکہ سات مبین ہیں۔ اور ایک گنڈہ اکتالیس۴۱ تار (سیاہ دھاگے کا) کالے کر اکتالیس۴۱ بار سورۃ مزمل پڑھے اور ہر بار سورۃ مزمل پڑھ کر گرہ دیتا جائے۔ ہفتہ کے دن یہ گنڈہ تیار کرے۔ اور اتوار کو طلوع آفتاب کے وقت یہ تعویذ لکھے سب تعویذ روشنائی سے لکھے اور جب تیرہویں خانہ پر پہنچے تو خون مرغ سفید سے ہندسہ ۴ کا لکھے اور اس مرغ کو سفید دستے کی چھری سے ذبح کرے اور خون اس کا سفید چینی کی پیالی میں لے اور اس سے ہندسہ مذکورہ (یعنی ۴ کا ہندسہ) لکھے پھر سیاہی سے نقش کو تمام کرے اور دونوں گنڈے معہ اس نقش کے نری کے چمڑے میں بطور طوق کے سی کر بچہ کے گلے میں ڈال دے۔ تعویذ یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الٰہی بحرمت حبیب اللہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ١ | ٣ | ٨ | ٣ | ۵ |
| ٦ | ٧ | ١ | ۵ | ١ |
| ۴ | ٣ | ۴ بخون مرغ | ٢ | ٧ |
| ٦ | ٣ | ۴ | ۴ | ٣ |
| ٣ | ۴ | ٣ | ٦ | ۴ |

الٰہی بحرمت سلیمان بن داؤد علیہ السلام

بسم بہم اجہ بہم اسمہ اہو بیہ بخ اہلم

# نقش برائے دریافت حال

خواہ کسی قسم کا حال دریافت کرنا ہو۔ حال بیماری، بیماری کا نسخہ

پرچہ امتحانات، نمبر لسٹ امتحان دغیرہ وغیرہ جو چاہیں دریافت کریں۔

جب دریافت کرنا ہو تو سوا (۱¼) تولہ عطر اور پانچ قسم کے پھول خوشبودار اور پانچ قسم کی شیرینی سوا سیر اور پانچ قسم کا میوہ سوا سیر اور ایک رومال نیا رکھ دیں۔ اور ایک بچہ خواہ لڑکی ہو یا لڑکا نو (۹) سالہ، یا گیارہ (۱۱) سالہ ہو مگر بھولا سادہ ہو، نہلا دھلا کر پاک کپڑے پہنا کر قبلہ رُخ پاک جگہ میں اس رومال پر بٹھا دیں۔ اور اس کے عطر ملیں اور اگر بچہ پڑھا لکھا ہو تو قلم دوات بھی اس کے پاس رکھ دیں اور یہ نقش اس کے ہاتھ پر رکھیں اور چاہیں تو یہ نقش ہاتھ پر لکھ دیں۔ اور کہیں کہ اس نقش میں جو سفیدی کے بیچ میں نقطہ ہے اس کو بغور دل لگا کر دیکھو اور کسی طرف دھیان نہ کرو اور تم خود اس کے روبرو (سامنے) بیٹھ کر معہ بسم اللہ شریف چھ مرتبہ سورۂ یٰسین شریف لفظ مُقمحون تک پڑھو اور آیۃ الکرسی اوّل سے لے کر ھم فیھا خالدون تک ایک بار پڑھو اور اس بچہ یعنی معمول پر دم کرو اور آسمان کی طرف دم کرو۔ اس کے بعد تین مرتبہ قل ھو اللہ شریف پڑھو اس معمول سے پوچھیں کہ تجھے کچھ اس نقش میں نظر آتا ہے اگر وہ کہے کہ ہاں آدمی نظر آتا ہے تو اس سے کہیں کہ جو آدمی تجھے نظر آتا ہے اس سے کہدے اے عبداللہ تو اپنے بھائیوں کو بلا۔ جب وہ آجاویں تو کہو کہ یہ مکان صاف کر دو چھڑکاؤ کر دو اور فرش شاہانہ منگوا کر بچھواؤ۔ عمدہ عمدہ طعام (کھانا) پکواؤ اور سات تخت بچھواؤ اور ان پر سات بادشاہوں کو بلوا کر بٹھواؤ اور ان کو کھانا کھلواؤ۔ اور جب طعام سے فارغ ہو جائیں تو ان سے یہ کہو کہ سب سے افسر بادشاہ (بڑا بادشاہ) موجود رہے باقی سب رخصت ہو جائیں۔ یہ سب باتیں اس معمول (بچہ) کو ہوتی ہوئی نظر آئینگی



جب وہ افسر بادشاہ موجود رہ جائے اور دوسرے بادشاہ رخصت ہو جائیں تب بذریعہ اس معمول (بچہ) کے جو چاہو سوال کرتے جاؤ اور وہ معمول اس بادشاہ سے سوال کا جواب پوچھتا جائے۔ اور تمہیں جواب دیتا جائے۔ اور اگر وہ خواندہ (پڑھا لکھا) معمول (بچہ) ہے تو اس کے ہاتھ پر سوال لکھدو۔ وہ بادشاہ اس معمول کے ہاتھ جواب لکھ دے گا جس کو معمول پڑھ کر تمہیں سنا دے گا۔

۷۸۶

اطرود — یا جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |

یا میکائیل اطرود — یا عزرائیل اطرود

اطرود — یا اسرافیل

## نقش برائے واپسی گمشدہ اور مفرور

یہ ایک نقش لکھ کر خواب گاہ (سونے کی جگہ) اس کے بستر (تکیہ) کے نیچے رکھ دیا جائے اور ایک نقش لکھ کر اس کو چرخہ پر باندھے وقت غروب وطلوع آفتاب ۲۱ (اکیس) بار چرخہ اُلٹا گھما دیں۔ مجرب ہے۔

(نقش اگلے صفحہ پر ہے)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۶ | ۱۲ | ۸ |
| ۱۳ | ۷ | ۲ | ۱۵ |
| ۶ | ۱۰ | ۱۸ | ۳ |
| ۱۷ | ۴ | ۵ | ۱۱ |

## برائے حب (۱)

۱۔ سورۂ الم ترکیف۔ بدھ کے دن سے بہ نیت تسخیر عروج ماہ میں شروع کرے اور چالیس روز بلاناغہ چار سو مرتبہ پڑھے۔ جب دونوں میں سے ایک رحلت کر جائے تو البتہ جدائی ہو۔ مگر ایک گوشہ صاف و پاک میں عطر و خوشبو و شیرینی وغیرہ موجود رکھے۔ بعد اختتام شیرینی آپ کھائے خواہ تقسیم کر دے۔ چالیس روز تک روزانہ ایسا ہی کرے اور خاتمہ پر ہر بار سورہ کے یہ کہا جائے کہ فلاں بن فلاں در محبت و عشق فلاں فریفتہ و بیقرار شدہ حاضر شود۔ انشاء اللہ تعالیٰ مقصد میں ضرور کامیابی ہوگی۔

## برائے حب (۲)

اس عزیمت کو ۲۱ بار نمک سانبھر پر پڑھ کر آگ میں جلاوے انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَللّٰھُمَّ اَعْطِفِ الْمَوَدَّۃَ وَالْمَرْحَمَۃَ۔ وَالشَّفَقَۃَ فِیْ قُلُوْبِ کُلِّ مُسْلِمٍ وَّمُسْلِمَۃٍ وَکُلِّ بَنِیْ اٰدَمَ وَبَنَاتِ حَوَّا۔ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔



## برائے حُب (۳)

سورۂ جن کو ۷ بار ۷ جوز (اخروٹ) پر پڑھ کر ایک ایک آگ میں ڈالتا جاوے تین روز عمل کرے اور دیکھے کہ قدرتِ خدا سے کیا ظاہر ہوتا ہے۔ انشاء اللہ کامیابی کا دروازہ کھل جائے گا۔

## برائے حُب (۴)

آیت مبارکہ کو نمک خوردنی (کھانے کا نمک) پر گیارہ بار پڑھ کر آگ میں جلاوے۔ محبت پیدا ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَوَلَیْسَ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِقٰدِرٍ عَلٰٓی اَنْ یَّخْلُقَ مِثْلَھُمْ ط بَلٰی ق وَھُوَ الْخَلّٰقُ الْعَلِیْمُ ہ اِنَّمَآ اَمْرُہٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَیْئًا اَنْ یَّقُوْلَ لَہٗ کُنْ فَیَکُوْنُ ہ فَسُبْحٰنَ الَّذِیْ بِیَدِہٖ مَلَکُوْتُ کُلِّ شَیْءٍ وَّاِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ ہ (سورہ یٰسٓ آخری رکوع)

## برائے حُب (۵)

آیت مبارکہ۔ کو بیس دانہ سیاہ مرچ پر فی دانہ ایک بار پڑھ کر دم کرکے آگ میں جلاوے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ یُحِبُّوْنَھُمْ کَحُبِّ اللّٰہِ ط وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ۔ یَا حَفِیْظُ۔ یَا نَاصِرُ اُحْضُرُوْنِیْ۔

فلاں بن فلاں فریفتہ و بے قرار شود

(و نیز شب جمعرات بعد نماز عشاء ۳۴۰ بار ۲۱ یوم پڑھے۔ زکوٰۃ ادا ہوگی)

## برائے حب (۶)

سورۃ انا انزلنٰه (مکمل سورہ) ۲۱ دانہ بنولہ پر ایک ایک بار فی دانہ پڑھ کر آگ میں جلاوے۔ انشاء اللہ تعالےٰ ایک ہفتہ میں مطلب پورا ہوگا۔ سورۃ القدر یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَیْلَةِ الْقَدْرِ ۝ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَیْلَةُ الْقَدْرِ ۝ لَیْلَةُ الْقَدْرِ خَیْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ۝ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِیْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ مِّنْ كُلِّ اَمْرٍ ۝ سَلٰمٌ هِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۝

## برائے حب (۷)

جمعرات کو قبل طلوع آفتاب۔ ۷ بار چوراہہ کی مٹی پر پھونک کر جس کے مارے مطیع ہو۔

یٰٓاَیُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَكُمْ بُرْهَانٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَ اَنْزَلْنَآ اِلَیْكُمْ نُوْرًا مُّبِیْنًا ۝ فلاں بنت فلاں فریفتہ و بے قرار گردد۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

## برائے حب (۸)

جس سے حاکم ناراض ہو وہ اس آیت مبارکہ کو بازو پر باندھے انشاء اللہ مسخر ہوگا۔ فَسَیَكْفِیْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۝



## شوہر کی ناراضگی دور کرنے کے لئے

شوہر کی ناراضگی دور کرنے کے لئے شیرینی پر دم کرکے کھلائے انشاء اللہ کامیابی حاصل ہوگی۔

هُوَ الَّذِیْٓ اَیَّدَكَ بِنَصْرِهٖ وَ بِالْمُؤْمِنِیْنَ ۝ وَاَلَّفَ بَیْنَ قُلُوْبِهِمْ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَیْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَیْنَهُمْ اِنَّهٗ عَزِیْزٌ حَكِیْمٌ ۝

## برائے حب (۱)

سورۃ الرحمٰن ایک سو[۱۰۵] پانچ مرتبہ صبح و شام ہمیشہ اپنا ورد رکھے بفضل خدا حب و تسخیر وغیرہ میں اسم اعظم ہے اور وہ شخص کسی کا محتاج نہ ہو۔ نہایت مجرب ہے۔ اگر سوا لاکھ پڑھ کر زکوٰۃ ادا کریں تو عامل کامل ہوجائیں۔

## برائے حب (۲)

سورۂ یٰسٓ شریف۔ نوچندی جمعرات کو عروج ماہ میں وظیفہ کریں۔ یٰسٓ شریف کو مبین تک پڑھیں پھر شروع سے پڑھیں پھر دوسرے مبین سے لوٹائیں اور شروع سے پڑھیں اس طرح سات مبین ہیں اسی طرح لوٹا کر پڑھیں۔ وقت ضرورت خوشبو پر سورۂ یٰسٓ پڑھ کر دم کریں اور کہیں الٰہی بہ طفیل سید حسن رسول نما رحمۃ اللہ علیہ بحرمت سورۂ شریفہ فلاں بنت فلاں کے دل میں محبت عطا فرما۔ بعد ختم وظیفہ کے حسب توفیق بہ نیت ایصال ثواب حضرت

سید حسن رسول نما رحمۃ اللہ علیہ بچوں میں شیرینی تقسیم کردے۔

## برائے حُب (۳)

سورۂ فاتحہ ۴۱ بار۔ "یا وَدُودُ" گیارہ سو بار کسی شئے (چیز) پر دم کرکے کھلانا محبت کیلئے مجرب ہے۔ (عطیہ مولوی عزیزالحسن صاحب انصاریؒ)

## برائے کامیابی رشتہ

اگر کوئی شخص کسی لڑکی پر عاشق ہو اور اسے وہ لڑکی نہ دیں تو اس طلسم کو لکھ کر اس کی گذرگاہ میں دفن کردیں اور مشک و زعفران سے چینی کی پلیٹ میں لکھ کر حلوہ سے اس پلیٹ کو صاف کرکے اس لڑکی کے متعلقین کو جو راضی نہ ہوتے ہوں کھلائیں۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

ححح ححح ححح ححح ححح ححح ححح اماک اماک اماک اماک
اماک اماک اماک اماک
اماک دو دو دو دو دو امام امام امام امام امام امام امام امام امام امام
فلاں بن فلاں الحب فلاں بن فلاں

## برائے حُب

اس نقش کو زعفران سے لکھ کر فلیتہ بناکر روغن کنجد (تل کا تیل) میں جلادے اور فلیتہ کا رُخ (منہ) معشوق کے مکان کیطرف کریں جوں جوں فلیتہ جلے گا انشاء اللہ معشوق بے قرار ہوکر حاضر ہوگا۔

(فلیتہ اگلے صفحہ پر ہے) ←



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

## اَلحُب

محبت کے لئے شیرینی پر دم کرکے کھلائے۔

وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيعًا وَّلَا تَفَرَّقُوا وَاذْكُرُوا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ إِذْ كُنْتُمْ أَعْدَاءً فَأَلَّفَ بَيْنَ قُلُوبِكُمْ فَأَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهِ إِخْوَانًا وَكُنْتُمْ عَلَىٰ شَفَا حُفْرَةٍ مِّنَ النَّارِ فَأَنْقَذَكُمْ مِّنْهَا كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ آيَاتِهِ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُونَ ۝ وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ أُمَّةٌ يَّدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَأُولٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ ۝

اگر عروج ماہ میں دو شنبہ کے روز ہرن کی جھلی پر توت کے عرق سے لکھ کر آخر میں یا مؤلف القلوب فلاں بن فلاں طالب کے بازو پر باندھے اگر عداوت ہوگی دوستی سے بدل جائیگی۔ اگر غضبناک ہوگا مہربان ہوگا اور اقبال و جاہ میسر ہوگا۔ انشاء اللہ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔

## برائے عزت وعظمت

جو شخص یہ چاہے کہ حکام وحکمرانوں کے نزدیک معزز و مکرم رہے تو

یہ دعا لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھے یا داہنے بازو پر باندھے۔
جب تک یہ دعا اس کے پاس رہے گی حق تعالیٰ اس کو محترم و مکرم رکھے گا
اور دشمن دوست بن جائیں گے۔ وہ دعا یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ بِسْمِ اللّٰهِ وَ بِاللّٰهِ تَوَكَّلْتُ
عَلَى اللّٰهِ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۔ لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ
وَهُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ ۔ وَعَلَى اللّٰهِ
فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۔ وَفِي السَّمَآءِ رِزْقُكُمْ وَمَا تُوْعَدُوْنَ
وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا ۔ تَنْزِيْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ
يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۝

## اَلحُب

دوشنبہ کو ساعت قمر میں لکھے نہایت مفید ہے اگر کسی کو یقین نہ ہو تو ایک دفعہ لکھ کر دیکھ لے اور طالب موم جامہ کر کے اپنے بازو پر باندھے انشاءاللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہوگی

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

## حُب کے لئے

باوضو ذیل کا نقش لکھ کر موم جامہ کر کے بازو پر باندھے اور مطلوب کے سامنے جاوے۔



انشاءاللہ تعالیٰ ضرور مطیع ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| والذین | اللہ | کحب | یحبونھم |
| امنوا | والذین | اللہ | کحب |
| اشدحبا | امنوا | والذین | اللہ |
| للہ | اشدحبا | امنوا | والذین |

## برائے حُب

پیتل کے برتن میں صندل سُرخ سے لکھ کر گھول کر پلاوے۔
انشاءاللہ تعالیٰ ضرور فریفتہ ہوگا۔ نقش یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۳۳ | ۳۶ | ۱ |
| ۳۵ | ۲ | ۸ | ۳۴ |
| ۳ | ۳۸ | ۳۱ | ۷ |
| ۳۲ | ۶ | ۴ | ۳۷ |

## برائے محبت

بروز جمعہ نماز کے وقت اس دعا کو ساتھ بخور مناسب وقت پر لکھے اور بازو پر باندھے انشاءاللہ تعالیٰ اگر مطلوب زنجیر میں بھی بندھا ہوگا مگر اپنے طالب تک ضرور پہنچے گا۔

سو سو سو خ خ ح خ ح ح ح ح ح خ

اہل اہل یافت استیلہ یا وہاب

یہ دعا لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھے یا داہنے بازو پر باندھ لے۔ جب تک یہ دعا اس کے پاس رہے گی حق تعالیٰ اس کو محترم و مکرم رکھے گا اور دشمن دوست بن جائیں گے۔ وہ دعا یہ ہے :۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ بِسْمِ اللّٰہِ وَ بِاللّٰہِ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ۔ لَا تُدْرِکُہُ الْاَبْصَارُ وَھُوَ یُدْرِکُ الْاَبْصَارَ وَھُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرِ۔ وَعَلَی اللّٰہِ فَلْیَتَوَکَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ۔ وَفِی السَّمَآءِ رِزْقُکُمْ وَمَا تُوْعَدُوْنَ وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَۃَ اللّٰہِ لَا تُحْصُوْھَا۔ تَنْزِیْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِیْنَ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ۝

## اَلحُب

دو شنبہ کو ساعت قمر میں لکھے نہایت مفید ہے اگر کسی کو یقین نہ ہو تو ایک دفعہ لکھ کر دیکھ لے اور طالب موم جامہ کر کے اپنے بازو پر باندھے انشاءاللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہوگی

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

## حُب کے لئے

با وضو ذیل کا نقش لکھ کر موم جامہ کر کے بازو پر باندھے اور مطلوب کے سامنے جاوے۔



انشاءاللہ تعالیٰ ضرور مطیع ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| والذین | اللہ | کحب | یحبونھم |
| امنوا | والذین | اللہ | کحب |
| اشدحبا | امنوا | والذین | اللہ |
| للہ | اشدحبا | امنوا | والذین |

## برائے حُب

پیتل کے برتن میں صندل سُرخ سے لکھ کر گھول کر پلا دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ضرور فریفتہ ہوگا۔ نقش یہ ہے :۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۳۳ | ۳۶ | ۱ |
| ۳۵ | ۲ | ۸ | ۳۴ |
| ۳ | ۳۸ | ۳۱ | ۷ |
| ۳۲ | ۶ | ۴ | ۳۷ |

## برائے محبت

بروز جمعہ نماز کے وقت اس دعا کو ساتھ بخور مناسب وقت پر لکھے اور بازو پر باندھے انشاءاللہ تعالیٰ اگر مطلوب زنجیر میں بھی بندھا ہوگا مگر اپنے طالب تک ضرور پہنچے گا۔

سو سو خ خ ح ح خ ح ح ح ح خ

اہل اہل یا فت اسئیلہ یا وہاب

یا عصا لھا کل شئ بعدہ علیہ محمدؐ

# نماز برائے تسخیر عام

اگر یہ نماز جنگل میں پڑھے تو مطیع ہو۔ پہاڑ پر پڑھے تو پہاڑ چلنے لگے اگر مطلوب کے لئے پڑھے تو ہمہ تن مطیع ہو۔

اول رکعت میں۔ ۴۰ بار سورۃ فاتحہ اور دس بار سورۃ اخلاص
دوسری رکعت میں۔ ۳۰ بار سورۃ فاتحہ اور ۲۰ بار سورۃ اخلاص
تیسری رکعت میں۔ ۲۰ بار سورۃ فاتحہ اور ۳۰ بار سورۃ اخلاص
چوتھی رکعت میں۔ ۱۰ بار سورۃ فاتحہ اور ۴۰ بار سورۃ اخلاص

جب نماز پڑھ چکے تو تین دفعہ اس عمل کو پڑھے۔ وہ عمل یہ ہے۔

سبحان اللہ دل اس کا پیچ کام میرے کر
الحمد للہ اس کی نظر کو میری طرف کر
لا الہ الا اللہ کان اس کا میری طرف لگا
اللہ اکبر ہمہ تن مطیع و مسخر فرما فلاں بن فلاں کو میرا کر

۴۱ بار قل اعوذ برب الناس پڑھے اور بارہ روٹی گندم وحلوے کو شہیدوں کے ایصال ثواب کی نیت سے غریب لوگوں کو کھلادے۔

## الحب

بروز پنجشنبہ ساعت مشتری یا زہرہ یا قمر میں انار کے قلم سے زعفران سے لکھے اور بخور جلادے۔ لکھنے کے بعد دو رکعت نماز ادا کرے اور موم جامہ کر کے بازو راست (سیدھے یعنی داہنے ہاتھ) پر باندھے انشاء اللہ تعالے اگر مطلوب ہزار کوس پر ہو گا حاضر ہوگا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ عزمت علیکم بعزۃ اللہ وقدرتہ سبحان اللہ بحق موسی کلیم اللہ وبحق عیسی روح اللہ۔ وبحق آدم وحوا وبحق الشرق والغرب وبحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔ وبحق سبوح قدوس وبحق جبرائیل ومیکائیل واسرافیل وعزرائیل وبحق مکۃ ومدینۃ وبحق بیت المقدس صفا ومروۃ وبحق شعیب وداؤد ومہتر سلیمان ومہتر یوسف وزکریا جمیع الانبیاء وعلی نبینا وعلیہم السلام وبحق تورات وانجیل وزبور وفرقان العظیم وجعلنا من بین ایدیہم سدا ومن خلفہم سدا فاغشینٰہم فہم لا یبصرون۔ صم بکم عمی فہم لا یرجعون ۰ الٰہی بحق اس عزیمت کے محبت فلاں بن فلاں کی یہاں تک بڑھادے کہ بغیر دیکھے بولے مجھ فلاں بن فلاں کے ایک لمحہ قرار وآرام فلاں بن فلاں کو نہ ہو۔ ہر وقت مجھ فلاں بن فلاں کی محبت میں بے چین وبے قرار رہے۔ آمین ثم آمین (بیت الخلاء میں اس تعویذ کو نہ لیجاوے)

## عمل حب

اول وآخر درود شریف تین تین بار لفظ یٰس تین بار پڑھکر ایک بار صلی اللہ علیہ وسلم بحق یٰس ۰ والقرآن الحکیم ۰ (آخر تک پڑھے) جب سلٰم قولا من رب رحیم پر پہنچے تو تین بار درود شریف پڑھے (جو درود یاد ہو پڑھے لیکن نماز والی

درود پڑھے تو افضل ہے، پھر سلام ستر بار پڑھے پھر تین بار درود شریف پڑھے اور دعا مانگے اور اخیر تک سورۂ یٰسین شریف پڑھکر درود شریف پڑھے اور دعا مانگے کہ:

"یا اللہ فلاں بن فلاں کو میرا تابعدار بنا دے اور اس کے دل میں میری طرف سے رحم و محبت عطا کر دے"۔

انشاء اللہ تعالیٰ مطیع و مسخر ہو گا۔

## اہل خانہ اور تسخیر عام کے لئے

اِنَّ رَبَّكَ يَعْلَمُ اَنَّكَ تَقُوْمُ اَدْنٰى مِنْ ثُلُثَيِ الَّيْلِ وَنِصْفَهٗ وَثُلُثَهٗ وَطَآئِفَةٌ مِّنَ الَّذِيْنَ مَعَكَ ۚ وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ ؕ

اس آیت شریفہ کو تین دن تک روزانہ پڑھے۔ مخلوق خدا مہربان ہو اور اگر اس آیت کو اکتالیس بار شیرینی پر دم کرکے کھلائے تو انشاء اللہ تعالیٰ میاں بیوی میں بے انتہا محبت ہوگی۔

## برائے محبت

یَا هَادِیُ ۔ ۷۵ بار پڑھ کر گلاب یا موتیا یا چنبیلی کے پھول پر دم کرے اور طالب و مطلوب کے نام لے اور دم کرے اور اس کو دے انشاء اللہ تعالیٰ وہ اس کی محبت میں دالا و شیدا ہو گا۔

## برائے حب

مطلوب کے نام کے عدد اور طالب کے نام کے عدد جمع کرکے



اتنی مرتبہ "یَا وَدُوْدُ" باتصور محبوب پڑھے یا شیرینی پر دم کرکے کھلاوے۔ ۲۱ یوم انشاء اللہ تعالیٰ بے حد فریفتہ ہو گا۔

## برائے محبت

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۔ فلاں بن فلاں کی جان میرے پاس۔ ہر ناس پر فلاں کی جان میرے پاس پڑھے ۲۱ لونگ لے اور ہر لونگ پر ۲۱ مرتبہ پڑھے اور لونگ آگ میں جلاتا جاوے۔ گیارہ یوم باپرہیز عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔

## تسخیر عام کے لئے

"یَا عَزِیْزُ یَا لَطِیْفُ" (۲۲۳) میں اپنے نام کے اعداد ملاکر پڑھے ایک ہفتہ سے اثر ظاہر ہونا شروع ہو گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ لوگ مسخر ہوں گے۔

## برائے حب

کپڑا پہنا ہوا لے کر یہ نقش لکھے اور آگ میں ڈالے اور نام اسکا اور اسکی ماں کا لکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ محبت پیدا ہوگی۔



۸۸۸ ۸۸۸ ۸۸ عص

لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

# برائے عداوت

سورۂ عصر۔ ۲۱ مرتبہ پڑھے اس کے تمام دشمن، بدگو اور بدخواہ سرگردان و ذلیل و خوار ہوں گے۔ سورۃ العصر یہ ہے۔

## سُورَۃُ العصر

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

وَالۡعَصۡرِ ۝ اِنَّ الۡاِنۡسَانَ لَفِیۡ خُسۡرٍ ۝ اِلَّا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَتَوَاصَوۡا بِالۡحَقِّ ۝ وَتَوَاصَوۡا بِالصَّبۡرِ ۝

## دشمن کی پائمالی اور ذلت کیلئے

سورۂ فیل (مکمل) ۱۲۵۰ (بارہ سو پچاس) مرتبہ پڑھے۔ پنجشنبہ (جمعرات) کی شب کو مغرب اور عشاء کے درمیان دشمن پائمال ہوں اور پڑھنے والا ان پر غالب ہو۔

## سُورَۃُ الفِیل

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

اَلَمۡ تَرَ کَیۡفَ فَعَلَ رَبُّکَ بِاَصۡحٰبِ الۡفِیۡلِ ۝ اَلَمۡ یَجۡعَلۡ کَیۡدَہُمۡ فِیۡ تَضۡلِیۡلٍ ۝ وَّاَرۡسَلَ عَلَیۡہِمۡ طَیۡرًا اَبَابِیۡلَ ۝ تَرۡمِیۡہِمۡ بِحِجَارَۃٍ مِّنۡ سِجِّیۡلٍ ۝ فَجَعَلَہُمۡ کَعَصۡفٍ مَّاۡکُوۡلٍ ۝

## دشمن کی تباہی و بربادی و ہلاکت کے لئے

سورۂ کوثر کل۔ اور یَا قَاہِرُ ذَا الۡبَطۡشِ الشَّدِیۡدِ اَنۡتَ



الَّذِیۡ لَا یُطَاقُ اِنۡتِقَامُہٗ یَا قَاہِرَ الۡقَہۡرِ اعداء مٹی کے کچے پیالہ پر لکھ کر اور کوٹ کر خاک دشمن کے گھر میں ڈال دے۔ تباہ و برباد اور ہلاک ہوگا۔

## سُورَۃُ کوثر

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

اِنَّاۤ اَعۡطَیۡنٰکَ الۡکَوۡثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانۡحَرۡ ۝ اِنَّ شَانِئَکَ ہُوَ الۡاَبۡتَرُ ۝

## مقدمہ میں کامیابی کے لئے

یَا اَرۡحَمَ الرّٰحِمِیۡنَ۔ سورۂ حشر کا آخری رکوع۔
ہُوَ اللّٰہُ الَّذِیۡ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ ۚ عٰلِمُ الۡغَیۡبِ وَالشَّہَادَۃِ ۚ ہُوَ الرَّحۡمٰنُ الرَّحِیۡمُ ۝ ہُوَ اللّٰہُ الَّذِیۡ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ ۚ اَلۡمَلِکُ الۡقُدُّوۡسُ السَّلٰمُ الۡمُؤۡمِنُ الۡمُہَیۡمِنُ الۡعَزِیۡزُ الۡجَبَّارُ الۡمُتَکَبِّرُ ؕ سُبۡحٰنَ اللّٰہِ عَمَّا یُشۡرِکُوۡنَ ۝ ہُوَ اللّٰہُ الۡخَالِقُ الۡبَارِئُ الۡمُصَوِّرُ لَہُ الۡاَسۡمَآءُ الۡحُسۡنٰی ؕ یُسَبِّحُ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ۚ وَہُوَ الۡعَزِیۡزُ الۡحَکِیۡمُ ۝ روزانہ بعد نماز فجر تین بار پڑھے۔ واسطے مقدمہ کے ۲۱ بار شب کو ننگے سر پڑھے اور مخالفین کے لئے مخالفین کے مکان کی طرف منہ کر کے پڑھے اور قتل کے مقدمہ میں تین (۳) روز روزانہ (۱۰۱) ایک سو ایک بار پڑھے۔

## مشکل کے حل کے لئے

وَلِلّٰہِ جُنُوۡدُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ؕ وَکَانَ اللّٰہُ

عَزِیۡزًا حَکِیۡمًاؕ ۹۵ مرتبہ پڑھے کیسی ہی مشکل ہو انشاءاللہ تعالیٰ حل ہوگی اور امداد غیبی ہوگی۔

## برائے مغلوبی دشمن

بعد نماز بغیر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سورۃ مزمل شریف (پ ۲۹ ع ۱۳ و ۱۴) اکیس (۲۱) بار رائی کے دانوں پر دم کر کے جلا دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دشمن مغلوب ہوں گے۔

## برائے فتوحات وحل مشکلات

یَا بَدِیۡعَ الۡعَجَائِبِ بِالۡخَیۡرِ یَا بَدِیۡعُ۔ گیارہ ۱۱۰۰ سو مرتبہ بعد نماز عشاء اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ مشکلات دور ہوں گی۔

## برائے حل مشکلات

یاکریم کرم کر۔ یارحیم رحم کر۔ سخت دل کو نرم کر۔ اُجڑا وطن آباد کر۔ میری مشکل آسان کر۔ بِرَحۡمَتِكَ یَا اَرۡحَمَ الرَّاحِمِیۡنَ۔ ہر وقت ورد کرے انشاءاللہ تعالیٰ حاکم اور مطلوب مہربان ہوگا۔ اور مشکل حل ہوگی۔ بعد نماز فجر اور بعد نماز عشاء ایک ایک تسبیح پڑھا کرے۔

## برائے بغض وعداوت

نوٹ: بغض وعداوت میں اتنی دشمنی اور عداوت ہی جائز ہے جس کی



شریعت نے اجازت دی ہے بلا وجہ دشمنی وعداوت یا ہلاکت کا عمل کرنا بہت سخت گناہ اور دنیا و آخرت میں تباہی کا باعث ہے۔ انتہائی مجبوری میں یہ عمل جائز ہے۔ بہتر یہ ہے کہ ایسے عمل کرنے سے قبل کسی شریعت کے پابند عالم سے مشورہ کر لے۔

## برائے زبان بندی دشمن

اتوار یا جمعرات کے روز دو ۲ چھوٹی چھوٹی مٹی کی کلھیا پاک و صاف باوضو بازار سے خرید کر لائے اور قیمت دیتے وقت دل میں یہ کہے کہ یااللہ میرے دشمن کی زبان بند کر دو دونوں کلھیا میں اپنے گھر کے چولہے کی راکھ بھر کر کسی صندوق میں یا کسی اونچی طاق میں پوشیدہ (چھپا کر) رکھے۔ جہاں کسی آدمی کا سایہ نہ پڑتا ہو۔ اور رکھتے وقت یہ پڑھے۔ صُمٌّ صُمٌّ صُمٌّ بُکۡمٌ بُکۡمٌ بُکۡمٌ زبان فلاں بن فلاں دشمن کی بند کر دے تصدق علی مرتضیٰ شیر خدا سو ۱۰۰ بار پڑھے۔ انشاءاللہ زبان دشمن کی بند ہوگی۔ جب کام ہو جائے تو راکھ نکال کر دریا، سمندر، چشمے یا کنویں میں ڈال دے اور شکر سے دونوں کلھیا بھر کر بہ نیت ایصال ثواب بزرگان دین بچوں میں تقسیم کر دے۔

## برائے تسخیر وحصول عزت وتوقیر (۱)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِؕ بروز جمعرات سے بعد نماز عشاء چودہ ۱۴۰۰ سو مرتبہ روزانہ چالیس ۴۰ یوم (دن) برابر پڑھے عزت بیشمار ملے گی اور جس کسی سے آنکھ ملائے گا (یعنی جس کسی کو گھور کر دیکھے گا) وہی مطیع ہوگا۔

## برائے تسخیر و حصول عزت و توقیر (۲)

یَا اِلٰھِیْ اَحَدِیْ صَمَدِیْ مِنْ عِنْدِكَ مَدَدِیْ۔ اِنَّكَ قَوِیٌّ مُعِیْنٌ وَّ اَحَدٌ دَلِیْلٌ۔ بِحَقِّ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ہ پنجوقتہ بعد نماز فرض گیارہ مرتبہ جملہ حاجات دینی و دنیاوی کے لئے اور جو شخص اس کا ورد کریگا وہ کسی کا محتاج نہ رہے گا اور کوئی کام اس کا اٹکا نہ رہے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

## تسخیر افسر و کام ہونے کے لئے

سورۂ مزمل شریف (پارہ ۲۹ رکوع ۱۳ و ۱۴) اول رکوع اکیس۲۱ بار اور دوسرا رکوع گیارہ۱۱ بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے منہ پر ملے اور پی لے انشاء اللہ تعالیٰ افسر مہربان ہوگا اور مقصد میں بآسانی کامیابی حاصل ہوگی۔

## تسخیر افسر کے پاس جاتے وقت

کٓھٰیٰعٓصٓ کِفَایَتُنَا سیدھے ہاتھ کی چھنگلی انگلی سے بند کرنا شروع کرے اور انگوٹھے پر ختم کرے اور حٰمٓ عٓسٓقٓ حِمَایَتُنَا بائیں ہاتھ کی چھنگلی سے بند کرے اور افسر کے سامنے جاکر مٹھی کھول دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ افسر مہربان ہوگا۔

## واسطے توسیع فتوح

حضرت شیخ عبد القادر جیلانی قدس اللہ سرہ سے منقول ہے کہ



ہر روز بعد نماز فجر (صبح) دس مرتبہ اس کو پڑھے مگر ہفتہ سے شروع کرکے سات روز پڑھے اگر مراد حاصل نہ ہو تو میں ضامن ہوں فردائے قیامت میں دامن گیر ہو۔

سُبْحَانَكَ الْقَادِرُ الْقَاهِرُ الْقَوِیُّ الْكَافِیْ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ہ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ہ

## وسعت رزق (۱)

اِنَّ لَكَ فِی النَّهَارِ سَبْحًا طَوِیْلًا ہ روزانہ دس مرتبہ پڑھے۔ ایک ماہ کے اندر تونگر (مالدار) ہوگا۔

## وسعت رزق (۲)

رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِیْلًا ہ جو شخص تنگی و مفلسی میں مبتلا ہو اس سے نجات کے لئے پڑھے حسب الحکم اللہ تعالیٰ بادشاہ جنات حاضر ہو کر حکم کی تعمیل کرے گا۔ ہر وقت اس کا ورد رکھے تعداد مقرر نہیں ہے۔

## عمل برائے حاجت

یَا مَالِكَ الْمُلْكِ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ۔ یہ وظیفہ بلا تعداد بے وضو وقتاً فوقتاً شب و روز پڑھے کہ حد سے گذر جائے۔ اور ایک وقت مقررہ رات کو باوضو ایک ہزار بار توجہ دلی سے پڑھے

چند روز کے بعد اس کا جلوہ ظاہر ہوگا بحکم خدا فقیر کو غنی کرنا اس کا ادنیٰ کرشمہ ہے۔ دیگر خوبیاں بروقت عمل خود معلوم ہوں گی۔

## غنی ہونے کا عمل

سورۂ الم نشرح ۔ آخر تک بمعہ بسم اللہ الرحمن الرحیم ۴۰ بار سات دن لگاتار پڑھے گا۔ بے شک وہ غنی ہوگا۔

سورۃ الانشراح (الم نشرح)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

أَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۙ الَّذِيْٓ أَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۙ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۗ فَإِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۙ إِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۗ فَإِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۙ وَإِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

## مصیبت اور تکلیف دور ہونے کے لئے

يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ أَسْتَغِيْثُ ۔ ۱۱۰۰ (گیارہ سو) مرتبہ بعد نماز عشاء، اول و آخر درود شریف انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی تکلیف دور ہوگی اور مصیبت سے نجات ملے گی

## برائے زبان بندی (۱)

قمر در عقرب یا کسی نحس ساعت میں ایک رسی سیاہ لے کر اور عزیمت کو سات مرتبہ پڑھ کر ایک گرہ لگاؤ۔ اسی طرح سات گرہیں لگا کر اس



رسی کو مطلوب کی گذرگاہ یا اس کے مکان میں یا پرانی قبر میں دفن کرو۔ انشاء اللہ کبھی بھی خلافِ کلمات ادا کرنے کی جرأت نہیں کرے گا۔

عزیمت یہ ہے :

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ

مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ بستم دستش تا نگیرد۔ إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ بستم اندامش تا نہ جنبد۔ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ بستم زبانش تا نگوید۔ أَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ بستم دلش تا نہ اندیشد ۔ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝ آمین بستم ہفت اندام فلاں بن فلاں بحق این حروف ب ا دوی سرن ک سرک برحمتك يا ارحم الراحمين

نیز بعد نماز عشاء کلمات بالا ایک سو ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن مغلوب ہوں گے۔

## برائے حاجات دینی و دنیوی

يَا قَاضِيَ الْحَاجَاتِ ۔ يَا كَافِيَ الْمُهِمَّاتِ ۔ يَا شَافِيَ الْأَمْرَاضِ ۔ يَا رَافِعَ الدَّرَجَاتِ يَا حَلَّ الْمُشْكِلَاتِ يَا مُجِيْبَ الدَّعَوَاتِ يَا دَافِعَ الْبَلِيَّاتِ ۔ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ

کلمات بالا ایک ہزار مرتبہ روزانہ ایک چلہ (چالیس دن تک برابر بعد نماز عشاء پڑھیں) پانچ بیڑے پان اور شیرینی کو پہلے

روز میاں شمس الدین قدس سرہٗ وحضرت سید داؤد سبز پوش حسینی قدس سرہٗ کے ایصال ثواب کے لئے خیرات کرے۔ غسل وغیرہ پہلے ہی روز کرے اور ہفتہ (سنیچر کی شب) کی رات عروج ماہ (چاند کے دیکھنے کے بعد پہلے ہفتہ کو) میں شروع کرے۔

## برائے دستِ غیب

عروج ماہ سے شروع کرے۔ ساعت قمر و عطارد و مشتری ہو اس وقت لکھے تو نہایت اکسیر ہے ایک سو۱۸ اسی نقش کا کل دن یوم (دن) میں اٹھارہ۱۸ نقش روزانہ کے حساب سے لکھ کر پورے کرے۔ روزانہ ان نقوش کو ویرانہ میں دفن کر آیا کرے۔ بعد ختم ہونے کے ایک مرد شریف آئیں گے اور سوا روپیہ روزانہ دے جائیں گے چار آنے خیرات کر دے اور ایک روپیہ اپنے صرفہ (خرچ) میں صرف کرے۔ رقم بچا کر نہ رکھے۔ روزانہ کی رقم روزانہ خرچ کر دے۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۵ | ۲۶۸ | ۲۶۵ | ۲۶۲ |
| ۲۶۶ | ۲۶۱ | ۲۵۶ | ۲۶۷ |
| ۲۶۰ | ۲۶۳ | ۲۷۰ | ۲۵۷ |
| ۲۶۹ | ۲۵۸ | ۲۵۹ | ۲۶۴ |

## برائے قضاء حاجات

غسل کرے اور پاک کپڑے پہنے۔ خوشبو ملے اور جلائے (لوبان



وغیرہ) مصلے پر بیٹھ کر آیۃ الکرسی۔ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ سے آخر تک۔ چاروں قل (قُلْ یٰاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ الخ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ الخ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ الخ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ الخ) ہر ایک تین۳ تین بار پڑھے اور اپنے بدن پر دم کرے سورۃ فاتحہ اس ترتیب سے پڑھے۔ ایک ہفتہ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| یکشنبہ | (اتوار) | اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ | ۵۸۲ بار |
| دوشنبہ | (پیر) | اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ | ۶۱۸ بار |
| سہ شنبہ | (منگل) | مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ | ۲۴۲ بار |
| چہارشنبہ | (بدھ) | اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ | ۲۳۶ بار |
| پنجشنبہ | (جمعرات) | اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ | ۱۰۷۳ بار |
| جمعہ | (جمعہ) | صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ | ۱۸۰۷ بار |
| شنبہ | (ہفتہ) | غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ۔ اٰمین | ۱۳۰۴ بار |

## قضائے حاجات

ترک حیوانات کرکے ایک ہفتہ پڑھے ان شاء اللہ مراد حاصل ہوگی (اس دوران گوشت مچھلی انڈا نہ کھائے ایک اناج کھائے تو بہتر ہے)

| | | |
|---|---|---|
| یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ | ایک ہزار مرتبہ | اتوار |
| یَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ | ایک ہزار مرتبہ | پیر |
| یَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ | ایک ہزار مرتبہ | منگل |
| یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ | ایک ہزار مرتبہ | بدھ |
| یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ | ایک ہزار مرتبہ | جمعرات |

یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ایک ہزار مرتبہ جمعہ
لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ایک ہزار مرتبہ ہفتہ

## برائے قضائے حاجات (۱)

جمعہ کی رات کو سات مرتبہ سورۂ یٰسٓ شریف (پارہ ۲۲ رکوع ۱۸) پڑھے اور سات سلطان کی ارواح کو بخشے۔ دوسرا جمعہ نہ ہونے پائے گا کہ مراد پوری ہوگی۔ سات سلطان یہ ہیں۔

(۱) سلطان ابوسعیدؒ (۲) سلطان بایزید بسطامیؒ (۳) سلطان محمد صلابتؒ (۴) سلطان اسمٰعیل سامانیؒ (۵) سلطان سنجر بلخیؒ (۶) سلطان ابراہیم ادہمؒ (۷) سلطان محمود غزنویؒ۔

## برائے قضائے حاجات (۲)

اس دعا کو سات روز لکھے اور پانی میں ڈالے اللہ تعالیٰ اس کی ہر حاجت جس کے لئے لکھے پوری کرے گا۔ اگر بہ نیت زیارت رسولِ اکرم حضور سرور کائنات کے کرے تو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہو۔ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط یَاحَنَّانُ یَامَنَّانُ یَادَیَّانُ۔ یَاسُلْطَانُ۔ یَاغُفْرَانُ۔ یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ؁

---



## برائے قضائے حاجت (۳)

جمعہ کی رات یا دن کو ایک ہزار دو سو پچاس (۱۲۵۰) مرتبہ سورہ فاتحہ (الحمد شریف) پڑھے۔ جگہ، لباس، پاکیزہ ہو۔ تنہائی کی ضرورت نہیں۔ سوا سیر چاول میٹھے پکا کر بہ نیت ایصال ثواب حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم۔ غربا، یا معصوم بچوں کو کھلادے۔ اس کے بعد اپنی حاجت کی دعا مانگے۔ اگر خدانخواستہ پہلے جمعہ میں حاجت پوری نہ ہو تو تین (۳) جمعہ تک یہی عمل کرے (یعنی ہر جمعہ کو عمل کرے) انشاء اللہ تعالیٰ اس کی حاجت پوری ہوگی۔

## برائے قضائے حاجت (۴)

صبح کی سنت کے بعد اکتالیس (۴۱) بار۔ اعوذ باللہ و بسم اللہ کے ساتھ سورہ فاتحہ سات روز پڑھے بسم اللہ کا میم الحمد سے ملادے۔ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ تین (۳) مرتبہ پڑھے۔ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ پڑھتے وقت اپنے مقصد و مراد کا تصور کرے۔ آمین۔ تین (۳) مرتبہ کہے۔

اگر فجر کی نماز قضا ہوجائے تو جب قضا پڑھے تب بھی سنت و فرض کے درمیان پڑھے۔ اگر فجر کی بجائے عشاء میں پڑھنا چاہے تو بھی سنت و فرض کے درمیان پڑھے۔ فجر کا وقت اولیٰ ہے۔ جہاں تک ہو فجر کا وقت مقرر کرے۔

## قضائے حاجات وحل المشکلات

آدھی رات کے وقت اُٹھ کر غسل کرے اور دو (۲) رکعت نماز بہ نیت

قضائے حاجت پڑھے دونوں رکعت میں دس دس بار سورۃ اخلاص
پڑھے۔ بعد سلام کے سر برہنہ (ننگے سر) "یَا وَهَّابُ" تین سو مرتبہ
پڑھے اور کھڑے ہوکر انکساری وخلوصِ دل سے درگاہ پروردگار
میں دعا کرے اور بیٹھ جاوے اور پھر یَا وَهَّابُ چار سو مرتبہ پڑھے
اور کھڑے ہوکر دعا مانگے۔ بعد فراغت دعا پھر بیٹھ جاوے اور یَا وَهَّابُ
تین سو بیالیس مرتبہ پڑھے اور سجدہ میں جاکر دعا مانگے کل تعداد ۱۰۴۲
یَا وَهَّابُ ہے۔ شروع و آخر میں درود شریف گیارہ گیارہ بار یَا وَهَّابُ
کے شروع میں درود شریف پڑھے اور سجدہ سے پہلے درود شریف
پڑھے۔ تین روز پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر حاجت پوری ہوگی اور
دعا قبول ہوگی۔

## برائے حل مشکلات

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ٥
بارہ سو مرتبہ بعد نماز عشاء پڑھے۔ پڑھتے وقت تھوڑے پانی میں عرق
گلاب ڈال کر اپنے پاس رکھ لے اور وظیفہ شروع کرنے سے قبل
وہ پانی پیئے یعنی ہر سینکڑہ پر ایک گھونٹ پانی پیئے۔ شروع کرنے سے قبل
سات مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھی جائے۔ یہ وظیفہ چاند دیکھنے کے
بعد پڑھا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔

(عطا کردہ گلاب شاہ صاحب مرحوم)

## برائے مقصد بر آری

دو رکعت نماز بعد عشاء۔ بانیت مقصد بر آری پڑھے۔ ہر رکعت میں



بعد فاتحہ پانچ سو مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھی جاوے۔ بعد سلام کے
سر برہنہ سجدہ میں دعا مانگے۔ تین روز پڑھے۔ پڑھتے وقت گلابی ریوڑی
اور چنبیلی کے پھول پاس رکھے۔ صبح پھول تو بہتے دریا میں ڈال دے اور
ریوڑی بچوں میں تقسیم کردے۔ عروج ماہ نوچندی جمعرات سے شروع
کرے۔ (یعنی چاند دیکھنے کے بعد پہلی جمعرات سے شروع کرے۔)

## قضائے حاجات

لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ٥ یَا قَدِیْمُ
یَا قَآئِمُ یَا دَآئِمُ یَا فَرْدُ یَا وِتْرُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا حَیُّ
یَا قَیُّوْمُ یَا كَرِیْمُ یَا رَحِیْمُ یَا سَنَدُ مَنْ لَا سَنَدَ لَهٗ یَا مَنْ
لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ یَا ذَا الْجَلَالِ
وَالْاِكْرَامِ۔ سو مرتبہ بعد نماز فجر انشاء اللہ تعالیٰ ہر حاجت پوری ہوگی۔

## واسطے سرنگونی دشمن

باوضو تعویذ لکھ کر موم جامہ کرکے بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ
دشمن سرنگوں ہوگا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۶۳ | ۲۵۸ | ۲۶۵ |
| ۲۶۴ | ۲۶۲ | ۲۶۰ |
| ۲۵۹ | ۲۶۶ | ۲۶۱ |

## طریقۂ عمل سورۃ اخلاص

بارھویں ربیع الاول کو بعد نماز عشاء بیس رکعت دوگانہ بارواح

حضرت سرورِ کونین علیہم الصلوٰۃ والسلام پڑھے ۔ ہر رکعت میں بعد الحمد کے سورۂ اخلاص اکیس ۲۱ بار پڑھنی ہوگی بعد بیس ۲۰ رکعت کے حضوری قلب سے جس قدر درود شریف ہو سکے کسی میوہ یا کھانے پر ختم پڑھ کر ہدیہ پہنچا دیں ۔ تو اس دن کی ریاضت و عبادت کے صلہ میں تمام سال کے لئے سورۂ اخلاص میں اس قدر برکت و رحمت باثر ہوگی کہ ہر کام میں تیر بہدف ہوگی ۔ بعد اس کے زعفران گلاب سے چند نقش سورۂ اخلاص کے لکھ کر تبرکاً اپنے پاس محفوظ رکھیں گے تو باعث برکت عظیمہ رحمت کریمہ اور آئندہ جس کام کے لئے لکھے باثر ہو ۔ اس کی برکت سے صاحبِ زکوٰۃ کی طرح تیر بہدف ہو ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ھوالنافع | ۲۵۶ | ۲۵۳ | ۲۵۰ |
| ۲۵۴ | ۲۴۹ | ۲۴۴ | ۲۵۵ |
| ۲۴۸ | ۲۵۱ | ۲۵۸ | ۲۴۵ |
| ۲۵۷ | ۲۴۶ | ۲۴۷ | ۲۵۲ |

## برائے زبان بندی

سورۂ الم نشرح بغیر بسم اللہ کے ایک سو اکیس ۱۲۱ بار پڑھے اور دانہ گندم پر دم کرے اور مرغیوں کو کھلا دے سورج نکلنے سے قبل پڑھے اور ختم کرے ۔

## برائے قضائے حاجت

دو رکعت نماز بہ نیت قضائے حاجت پڑھے ۔ پہلی رکعت میں بعد



سورۂ فاتحہ کے سورۂ الم نشرح (آخر تک) اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ اذا جاء نصر اللہ (آخر تک) پڑھے اور اس کے بعد اپنی حاجت کی دعا کرے انشاءاللہ تعالیٰ مشکل آسان ہوگی ۔

## سورۂ انشراح (سورۃ الم نشرح)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

أَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنكَ وِزْرَكَ ۙ الَّذِي أَنقَضَ ظَهْرَكَ ۙ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۗ فَإِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۙ إِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۗ فَإِذَا فَرَغْتَ فَانصَبْ ۙ وَإِلَىٰ رَبِّكَ فَارْغَبْ ۚ

## سورۃ النصر

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

إِذَا جَاءَ نَصْرُ اللَّهِ وَالْفَتْحُ ۙ وَرَأَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُونَ فِي دِينِ اللَّهِ أَفْوَاجًا ۙ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ ۚ إِنَّهُ كَانَ تَوَّابًا ۚ

## برائے حل مشکلات و مطلب بر آری

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيلُ ۔ انتالیس ۳۹ روز ہر روز تین ۳ ہزار دفعہ پڑھے ۔ جب تعداد پوری ہوگی تمام چیزیں اس کے ہمراہ ہونگی ۔ اسرار ظاہر ہونگے ۔ فہم و ادراک میں استعداد پیدا ہوگی اس ریاضت کا کرنے والا اگر کسی کو نظر قہر سے دیکھے گا وہ باذن اللہ ہلاک ہوگا اگر نظر رحمت سے دیکھے گا تو دنیا و آخرت میں نیک ہوگا

بیمار دل کو صحت کی نظر سے دیکھے گا تو باذن اللہ صحت یاب ہونگے اور اگر بعد نماز فجر اور عصر چار سو پچاس مرتبہ پڑھے گا اور مداومت کرے گا تو اللہ تعالیٰ عالم کو اس کا مسخر اور فرمانبردار کرے گا۔

## مرادیں پوری ہونے کا عمل

وَاللّٰهِ ثُمَّ وَاللّٰهِ بِحَقِّ قُرْاٰنٍ كَرِيْمٍ وَّرَسُوْلٍ رَّحِيْمٍ۔

جو شخص رات دن میں ہزار بار چالیس روز پڑھے گا اس پر کشف روحانی ہوگا۔ ساری مرادیں پوری ہوں گی۔ اس کا تصرف سلاطین کی طرح چلے گا۔

## مخالفین اور بدگو کی ذلت و بربادی کا عمل

رَبِّ انْصُرْنِيْ عَلَى الْقَوْمِ الْمُفْسِدِيْنَ ۝ بعد نماز عصر، عشاء اور فجر یا اگر ممکن ہو تو بجائے فجر کے تہجد کے وقت ایک ایک ہزار بار پڑھے ان شاء اللہ مفسدوں کے دل مخالفت سے خالی ہو جائیں گے۔ یا ان پر اس طرح کی مصیبت اور تباہی آئیگی کہ پڑھنے والا ان سے نجات پالے گا۔

## مقدمہ یا دنیاوی مقاصد میں کامیابی کے لئے

رَبِّ اِنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ۔ مقدمہ یا دنیاوی مقصد کے لئے باداموں پر ایک ہزار مرتبہ۔ ایک دن، تین دن، پانچ دن، سات دن یا نو دن تک بعد نماز عشاء پڑھے۔ کام ہو جانے پر باداموں کو شیرینی میں ملا کر غرباء کو تقسیم کر دے۔



## برائے غلبہ و فتح بر دشمن

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ (آخر تک) اکیس بار بعد نماز عشاء پڑھے۔ "نَصْرُ اللّٰهِ" کا لفظ تین بار بلند آواز سے پڑھے۔

### سورۃ النصر

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ ۝ وَرَاَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ اَفْوَاجًا ۝ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ ۝ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ۝

## برائے کامیابی و غلبہ بر دشمن

"اَلْعَزِيْزُ" گیارہ سو گیارہ بار بعد نماز فجر پڑھتا رہے ناغہ نہ کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہو۔ مسلسل کامیابی تک پڑھتا رہے دنوں کی قید نہیں ہے۔

## دشمن پر کامیابی کے لئے

بلا تعداد بے شمار پڑھے مسلسل تین دن تک۔ الفاظ یہ ہیں۔

اُڑ بھنبھیری ساون آیا

## مزار پر حاضری کا عمل

مزار سے پچیس قدم کے فاصلے پر کھڑے ہو کر پڑھے۔ اگر اشارہ

ہو جائے ورنہ واپس لوٹ جائے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

سُبُّوحٌ - قُدُّوسٌ - رَبُّ الْمَلٰئِكَةِ
۲۵ مرتبہ ۲۵ مرتبہ ۲۵ مرتبہ

وَالرُّوحِ - یَا رُوحُ رُوحُ رَبِّیْ
۲۵ مرتبہ ۲۵ مرتبہ

## تسخیر عام کیلئے (عوام میں مقبول ہونے کیلئے)

خضر حاضر حضور۔ خضر ظاہر ظہور۔ خضر آؤ۔ خضر جاؤ۔ خضر گر گر لاؤ۔ خضر ڈلیا بھر پھول خضر کردہ معمور۔ اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف روزانہ سو مرتبہ تسخیر عام کے لئے پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔

## برائے حب

مندرجہ ذیل آیت تین سو تریسٹھ (۳۶۳) بار سورج یا چاند گہن (گرہن) یا شب قدر کے دن۔ سرمہ۔ عطر، شکر، نمک پر دم کرکے دیں اور بوقت ضرورت اور روزانہ بطور وظیفہ (۲۱ تا ۱۱ مرتبہ) روزانہ بعد فجر یا بعد نماز عشاء پڑھا کریں۔ ناغہ نہ کریں۔

وَاَلْقَیْتُ عَلَیْكَ مَحَبَّةً مِّنِّیْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰی عَیْنِیْ يُحِبُّونَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ، وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ۔

---



## برائے فتوحات

برائے فتوحات گیارہ سو بار بعد نماز عشاء پڑھیں۔ اول و آخر درود شریف تین تین مرتبہ۔

سُبْحَانَكَ الْقَادِرُ الْقَاهِرُ الْقَوِیُّ الْكَافِیْ

## پوشیدہ بات معلوم کرنا

دو رکعت نماز بعد نماز عشاء قبل وتر اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں قُلْ یَا اَیُّهَا الْكَافِرُوْنَ (آخر تک) اور دوسری رکعت میں سورۃ اخلاص (قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ، آخر تک) پڑھے۔ نماز کے بعد گیارہ سو بار (۱۱۰۰) یہ دعا پڑھے۔ اور اسی جگہ سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پوشیدہ بات معلوم ہو جائے گی۔ وہ دعا یہ ہے:۔

یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ - یَا بَشِیْرُ اَبْشِرْنِیْ - یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ - یَا مُبِیْنُ بَیِّنْ لِیْ - یَا اَحَدُ اِهْدِنِیْ - بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ -

### سورۃ الکافرون

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ یٰٓاَیُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۚ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۭ لَكُمْ دِیْنُكُمْ وَلِیَ دِیْنِ ۧ

### سورۃ الاخلاص

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝
قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ ۝
وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝

## برائے مغلوبی و فرمانبرداری مخالفین

تین ۳ یوم (دن) تک مندرجہ ذیل الفاظ سات سو چھیاسی (۷۸۶) مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔

یَا لَطِیْفًا بِخَلْقِہٖ ۔ یَا عَلِیْمًا بِخَلْقِہٖ ۔ یَا خَبِیْرًا بِخَلْقِہٖ اُلْطُفْ بِہٖ ۔ یَا لَطِیْفُ ۔ یَا عَلِیْمُ ۔ یَا خَبِیْرُ

## صفائی قلب کے لئے

(عطیہ و تبرک از خلیفہ حضرت ابوالماجد طالب اللہ شاہ اشرفی)

یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَ الْاَبْصَارِ ۔ سات سو چھیاسی (۷۸۶) بار
یَا خَالِقَ اللَّیْلِ وَ النَّھَارِ ۔ تین سو ساٹھ (۳۶۰) بار
ثَبِّتْ قُلُوْبَنَا عَلٰی طَاعَتِکَ ۔ ایک سو اکیس (۱۲۱) بار
اکتالیس ۴۱ دن تک بلا ناغہ۔

## حصار قادریہ

صبح و شام سات سات بار پڑھ کر عامل اپنے اوپر دم کر لیا کرے۔ وہ الفاظ یہ ہیں۔

یَا حَافِظُ ۔ یَا حَفِیْظُ ۔ یَا نَاصِرُ ۔ یَا نَصِیْرُ ۔ یَا رَقِیْبُ یَا وَکِیْلُ ۔ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ ۔



## واسطے زبان بندی

جس وقت دربار میں یا کسی حاکم کے دفتر میں یا کسی بزرگ کے پاس کسی حاجت کے لئے جائے تو اس اسم کو تین ۳ بار پڑھ کر اپنے بدن پر دم کر کے جاوے دیکھتے ہی مہربان ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ۔ برزبانش عصائے کلیم اللہ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ بِحَقِّ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا رَحِیْمُ یَا رَحِیْمُ یَا رَحِیْمُ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ ۝

## کیمیائے سلطنت

نقش تمام کلام اللہ معہ تمام بسم اللہ کے ہر چیز کے لئے۔ ہر مشکل کے لئے موم جامہ کر کے گلے یا دائیں بازو پر باندھے۔ عورت بائیں بازو پر باندھے یا گلے میں ڈالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦١٠١٢٢٢<br>٨ | ٦١٠١٢٢٥<br>١١ | ٦١٠١٢٣١<br>١٤ | ٦١٠١٢١٥<br>١ |
| ٦١٠٢٣٠<br>١٣ | ٦١٠١٢١٦<br>٢ | ٦١٠١٢٢١<br>٧ | ٦١٠١٢٢٦<br>١٢ |
| ٦١٠١٢١٧<br>٣ | ٦١٠١٢٣٣<br>١٦ | ٦١٠١٢٢٣<br>٩ | ٦١٠١٢٢٠<br>٦ |
| ٦١٠١٢٢٤<br>١٠ | ٦١٠١٢١٩<br>٥ | ٦١٠١٢١٨<br>٤ | ٦١٠١٢٣٢<br>١٥ |

# نظرِ بد کے دفعیہ کیلئے

جنوں اور آدمیوں کی نظر لگ جانے کے لئے پانی میں گھول کر پلائے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۶۱<br>۱ | ۲۱۷۵<br>۱۴ | ۲۱۷۱<br>۱۱ | ۲۱۶۸<br>۸ |
| ۲۱۷۲<br>۱۲ | ۲۱۶۷<br>۷ | ۲۱۶۲<br>۲ | ۲۱۷۴<br>۱۳ |
| ۲۱۶۶<br>۶ | ۲۱۶۹<br>۹ | ۲۱۷۷<br>۱۶ | ۲۱۶۳<br>۳ |
| ۲۱۷۶<br>۱۵ | ۲۱۶۴<br>۴ | ۲۱۶۵<br>۵ | ۲۱۷۰<br>۱۰ |

# کامیابی اور برکت کیلئے

(۱) اگر اس تعویذ کو ساعت شمس میں کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھے انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ (۲) اگر اس تعویذ کو لوہے کی تختی پر کندہ کرا کر گھر میں یا دوکان پر رکھے گا تو انشاء اللہ خیر و برکت ہوگی۔

۷۸۶

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یامقتدر | ٧ | ي | ط | ص | یاغالب |
| ٧ | ٧ | ھو | صلع | ٧ | ح |
| ھ ۷ | د | ٧ | ۶ | لو | ح |
| ۷ ح | ح | م | ط | ٧ | ح |
| لو | م | ط | ۶ | صلع | ص |
| یاقوی | ص | ط | ي | ٧ | یاغالب |



# اکسیر برائے بواسیر

(از حکیم برکات احمد صاحبؒ ٹونکی)

بدھ کے روز آفتاب نکلنے سے پہلے لکھے اور لوبان کی دھونی دے اور ظہر سے قبل دھونی (دوبارہ) دے کر کمر میں باندھیں۔ نقش لکھتے وقت اور باندھتے وقت دھونی دینا چاہیئے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بواسیر جاتی رہے گی نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یاحافظ<br>۱ | یاحفیظ<br>۳ | یارقیب<br>۶ |
| یاحفیظ<br>۲ | یارقیب<br>۵ | یاوکیل<br>۸ |
| یارقیب<br>۴ | یاوکیل<br>۷ | یااللہ<br>۹ |

نام مریض (یا مریضہ) معہ ولدیت

# برائے اولاد

واسطے اولاد کے بروز بدھ فجر کو لکھ دے اور تعویذ چاندی کے تعویذ میں بند کر کے باندھے۔

بحق نبی اللہ — ۷۸۶ — بحق مدنی اللہ

بحق حبیب اللہ — بحق خلیل اللہ — بحق رسول اللہ — بحق [illegible]

| | | |
|---|---|---|
| یااللہ | یاقدیر | یاواسع |
| یاعدل اللطیف | یاصاحب الملک | یاعزیز |
| یاخالق الباری | یاباری المصور | یاصاحب مصنوع |

# اَلْحُبّ

یٰایھا الناس اتقوا ربکم الذی خلقکم من نفس واحدۃ
وخلق منھا زوجھا وبث منھما رجالا کثیرا ونسآء ج
یا حفیظ یا حافظ ۔ یا نصیر یا رقیب یا وکیل یا اللہ
یا اللہ یا اللہ ۔ ۱۰۱ بار پڑھ کر شکر پر دم کر کے ایک ہفتہ کھلا دیں
انشاء اللہ تعالیٰ مطیع و فرمانبردار ہوگا۔

## محبت کے لئے

نماز فجر سے قبل چار نمک کی کنکریوں پر پڑھے اور آگ میں ڈالے۔
انشاء اللہ تعالیٰ جس وقت سامنے آئے گا بے چین ہو جائے گا۔
وضرب لنا مثلا ونسی خلقہ ؕ قال من یحی العظام
وھی رمیم ۝ قل یحییھا الذی انشاھا اول مرۃ ؕ وھو
بکل خلق علیم ۝ (یٰس ع ۵)

# اَلْحُبّ

بعد نماز عشاء عروج ماہ میں۔ پہلے روز ایک ہزار بار "یا ودود" پڑھے
دوسرے روز دو ہزار بار پڑھے۔ اسی طرح ہر روز ایک ہزار بڑھاتے
ہوئے ساتویں دن سات ہزار مرتبہ پڑھے۔ اور اپنے سینہ پر دم کر لیا
کرے۔ اس چلّہ کے بعد جب ضرورت ہو۔ مطلوب کے دائیں پیر اور
طالب کے بائیں پیر کی مٹی پر سات مرتبہ آیت ذیل کو دم کر کے ایک



کپڑے میں باندھ کر مطلوب کے مکان کی طرف منہ کر کے طالب اس مٹی
کو اپنے پاؤں کے نیچے دبائے۔ مطلوب دیوانہ وار حاضر ہوگا۔ ھو
الذی خلق السموٰت والارض فی ستۃ ایام
بحق یا ودود فلاں بن فلاں کو حاضر کر حاضر کر۔

## برائے عداوت

والقینا بینھم العداوۃ والبغضاء الی یوم القیمۃ ؕ پ ۶
درمیان فلاں بن فلاں عداوت و تفریق ہو۔ بھوج پتر پر لکھے اور
درمیان پرانی قبر کے دفن کرے۔



## عداوت

فلما نسوا ما ذکروا بہ فتحنا علیھم ابواب کل شیء ؕ
حتی اذا فرحوا بما اوتوا اخذنھم بغتۃ فاذا ھم
مبلسون ۝ فقطع دابر القوم الذین ظلموا ؕ والحمد
للہ رب العلمین ۝ پ ۷ ع ۱۱
اگر ظالموں کی خانہ ویرانی اور ان کی جماعت کی پراگندگی مقصود

ہوتو ان آیتوں کو کسی مذبوح جانور کی پرانی ہڈی پر لکھ کر اس کو باریک کوٹ کر اس کے گھر میں ڈال دے۔

## برائے دشمنی

فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا وَ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ چالیس۴۰ بار پڑھتا جاوے اور چاقو سے زمین پر لکیر کرتا جاوے جب چالیس۴۰ بار ہو جاوے تو چار مرتبہ لکیروں کا کاٹ دے اور لکیروں پر تھوک دے۔ (عطیہ جناب رفیع الدین صاحب)

## عداوت

اس طلسم کو لکھ کر آنت گوسپند (بکری) میں لپیٹ کر رات کو گورستان (قبرستان) میں دفن کر دے اور تھوڑا سا سلگا دے اور یہ کہہ آوے کہ "باذن اللہ" یہ میرا مطلب پورا کرنا۔ جب کام پورا ہو۔ حتی المقدور کھانا شیرینی اس قبر پر رکھ آوے۔ اگر نہ دے گا تو وہی مردہ چھاتی پر سوار ہو کر اپنا بھوگ لے گا۔

ع ۱۱ ۹ ۹۹ ۳ ۱۱۲ ۹۹ ۶۱ ۱۱ ۱۱۱۱ × ۲ عہ ۱۱ ع ۲ ۹ ۸ ۹ ۱ ۱۱۱۱۱۱۱۱ × ۱۹۱۲۱۹۱ ع صح

درمیان محبت وعشق فلاں بنت فلاں و فلاں بن فلاں البغض افتد

## دشمنی و عداوت

ان اسمار اور حرفوں کو نام مع ولدیت لکھ کر آپس میں نفاق ڈالنا منظور ہو تو پانی میں دھو کر پلا دے فوراً جدائی ہو۔



حـمـ عسق ح ح ح ع ع ع لططف ط لعف ط ط ط
د د د نت حد حد

وَاَلْقَیْنَا بَیْنَہُمُ الْعَدَاوَۃَ وَالْبَغْضَاءَ اِلٰی یَوْمِ الْقِیَامَۃِ

## عمل تفرقہ اندازی

نزول ماہ روز شنبہ یا دوشنبہ ساعت اول تازہ شانہ گوسپند (بکری) پر لکھے اور نام فریقین معہ والدہ زیر نقش تحریر کرے بعدہٗ قبر کہنہ میں جانب مشرق دفن کرے اور ۷۸۶ تعویذ پر نہ لکھا جائے۔ (آیت سورۂ مائدہ ع ۴)

| | | | |
|---|---|---|---|
| والقینا | بینھم العداوۃ | والبغضاء | الی یوم القیامۃ |
| الی یوم القیامۃ | والبغضاء | بینھم العداوۃ | والقینا |
| بینھم العداوۃ | والقینا | الی یوم القیامۃ | والبغضاء |
| والبغضاء | الی یوم القیامۃ | والقینا | بینھم العداوۃ |

## برائے بیماری دشمن

بروز اتوار یا منگل کو پرانی قبر کی اکتالیس۴۱ کنکریاں لے کر اسی جگہ پڑھے اور ان کو لا کر گھڑے یا کنوئیں میں جہاں سے دشمن پانی پیتا ہو ڈال دے وقت ٹھیک بارہ۱۲ بجے کا ہو۔

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ نَاسِ نَاسِ مَلِكِ النَّاسِ نَاسِ نَاسِ اِلٰہِ النَّاسِ نَاسِ نَاسِ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ نَاسِ نَاسِ اَلَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ نَاسِ نَاسِ مِنَ الْجِنَّۃِ وَالنَّاسِ نَاسِ نَاسِ۔

# برائے عداوت

پوری سورۃ القارعہ (پ ۳۰) نوّے ۹۰ بار بوقت زوال اخیر ماہ میں مردے سیدھے پیر کی مٹی اور عورت کے بائیں پیر کی مٹی لے کر پڑھے اور چوکھٹ کے نیچے دفن کرے۔

## ظالم کے شر سے محفوظ رہنے کا عمل

یا مُذِلُّ - پچھتّر مرتبہ پڑھے اور سجدہ میں جائے اور کہے کہ الٰہی فلاں ظالم کے شر سے مجھے بچا۔

## خرابی دشمن کے لئے

خرابیٔ دشمن کے لئے کمہار کے آوے (وہ بھٹی جس میں کمہار مٹی کے برتن پکاتا ہے) میں ڈالے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۵۱ | ۲ | ۴۶ |
| ۴۵ | ۳ | ۴۸ | ۸ |
| ۵۰ | ۶ | ۴۷ | ۱ |
| ۴ | ۴۴ | ۷ | ۴۹ |

## برائے عداوت وجدائی

بروز سہ شنبہ (منگل) آگ کے پتے پر لکھ کر آگ میں جلادے۔ جدائی



ہوگی۔ کبھی موافقت نہ ہوگی۔

فی الارض الفساد باطھح عح حرحر ملھی +

۱۱ ۱۱ ۹ دی ص ۱۱۲ ج ۸۹۱۲ ج

فلاں بن فلاں علی البغض فلاں بن فلاں

## دشمن کے دفع ہونے کیلئے

اول تین بار یہ درود شریف پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقَاھِرِیْنَ عَلٰی اَعْدَاءِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

اس کے بعد یہ آیت پڑھ کر ہتھیلی زمین پر مارے اور نام دشمن کا لے اور تین بار آمین کہے۔ وہ آیت یہ ہے۔

اَلَّذِیْنَ ظَلَمُوْا وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ ۝

اور پھر سورہ یٰسٓ شریف شروع سے پڑھنا شروع کرے اور جب پہلے مبین پر پہنچے تو آیت بالا کو پڑھ کر زمین پر ہاتھ مارے اور دشمن کا نام لے اور تین بار آمین کہے۔ اس کے بعد پھر سورہ یٰسٓ شروع سے پڑھے اور دوسرے مبین پر آیت بالا پڑھے اور زمین پر ہاتھ مارے اور دشمن کا نام لے اور تین بار آمین کہے۔

اسی طرح ہر مبین پر کرے (سورہ یٰسٓ شریف میں سات مبین ہیں)، اور سورہ یٰسٓ ختم کرے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن دفع ہوگا۔

## ہر مرض و ہر درد کے ازالہ کے لئے

ہر مرض اور ہر درد کے واسطے مقام مرض پر ہاتھ رکھ کر ان آیتوں کو پڑھ کر دم کردے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد صحت ہوگی۔

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ؕ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۝

## سردی کے بخار سے نجات کے لئے

اگر سردی سے بخار آتا ہو تو بیری کی لکڑی پر لکھ کر گلے میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ شفاء ہوگی۔ آیت یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰىهَا ؕ اِنَّ رَبِّيْ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

## درد سے نجات

مندرجہ ذیل آیتوں کو ایک سفید چینی کے برتن پر لکھ کر آب باراں (بارش کے پانی) سے دھو کر پینے سے ذکاوت بڑھتی ہے۔ اگر کسی قسم کے درد پر جو جسم کے کسی حصہ پر ہو باوضو پڑھ کر دم کر دینے سے درد انشاء اللہ تعالیٰ فوراً دفع ہو جاتا ہے۔

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ۝ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ۝



سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ۚ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

## حفاظتِ حمل کے لئے

اگر حمل گر جانے کا خوف ہو یا حمل نہ ٹھہرتا ہو تو اس آیت کو لکھ کر موم جامہ کر کے عورت کے رحم پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ حمل محفوظ رہے گا۔

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا ۪ وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۝ (پ۱۳ ع۲) اَللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ اُنْثٰى وَمَا تَغِيْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ ؕ وَكُلُّ شَيْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ ۝ (پ۱۳ ع۸)

## ہر قسم کا درد، بیماری، سحر، جادو، نظر بد، دور کرنا

سورۃ معوذتین (قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ مکمل) ہر قسم کے درد، بیماری، سحر، نظر بد وغیرہ کے لئے پڑھنا۔ دم کرنا۔ لکھ کر باندھنا مفید ہے۔ اور سوتے وقت پڑھنے سے ہر قسم کی آفات سے محفوظ رہے گا۔ اور اگر حاکم کے روبرو جاتے وقت پڑھے تو اس کے شر سے محفوظ رہے۔

سُوْرَةُ الْفَلَقِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ۙ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِى

